نفع مباح کر دیا ہوگا۔

**مسئلہ ۲۷۰** - پھر باوجود تمام ہونے ہبہ کے واہب کو رجوع کا بھی اختیار ہے مگر شرط یہہ ہے کہ وہ ہبہ بلا بدل ہوا ہو۔ اور متعاقدین اور شے موہوبہ موہوب لہ کی ملک مین بجنسہ موجود ہو اور نیز موہوب لہ سے علاقۂ زوجیت وقت ہبہ نہو یا موہوب لہ ایسا رشتہ دار نسبی ہو جس سے نکاح ہمیشہ کو حرام ہے۔ اگر ان مین سے کوئی عورت ہو یا کسیکو دونو مین سے عورت فرض کیا جاوے

## تشریح

اگر واہب اور موہوب لہ سے کوئی مر جاوے یا شے موہوبہ موہوب لہ کی ملک سے نکل جاوے یا ہلاک ہوجاوے یا وہ شے موہوبہ مین کچھ ایسی زیادتی کرے کہ قیمت بڑھجاوے یا اوس سے وہ زیادتی جدی نہو سکے۔ مثلاً شے موہوبہ میدان تھا اوس مین اوس نے مکان بنالیا تو ان صورتون مین ہبہ سے رجوع نہین کرسکتا ہے اسیطرح اگر زوجہ زوج کو یا بالعکس ہبہ کرے یا کوئی عزیز محرم اپنے عزیز کو ہبہ کرے وہان بھی رجوع جائز نہین ہے۔ کیونکہ ان صورتون مین ہبہ مخلوط بصلۂ رحمی ہے اور صلۂ رحمی مین رجوع نہین چاہیئے اور علاقۂ زوجیت وقت ہبہ ہوا اگر بعد کو ہوگیا وہ رجوع کو مانع نہین ہے اور صورت رجوع یہہ ہے کہ واہب موہوب لہ سے کہے کہ مین نے جو فلانی شے تجکو ہبہ کی تھی اب مین اوس ہبہ سے رجوع کرتا ہون۔ اگر یہہ شبہہ کسیکو ہو کہ پہلے تو یہہ ثابت ہوچکا ہے کہ ہبہ قبضہ سے ثابت اور تمام ہوجاتا ہے اور یہان یہ معلوم ہوتا ہے کہ قبضہ سے بھی ثابت نہین کیونکہ ہبہ سے رجوع کرنا بعد قبضہ کے جائز ہے۔ اسکا جواب یہہ ہے کہ ہبہ کا قبضہ سے تمام ہونا اوس کے یہہ معنی ہین کہ بلا قبضہ اوس ایجاب اور قبول ہبہ پر کچھ بھی اثر مترتب نہین اگر کوئی ایسا ہبہ کرے اور مر جاوے تو اوسکو کچھ نہین ملیگا بخلاف بیع کے کہ اگر متعاقدین مین صرف ایجاب وقبول ہی ہوا ہو اور قبضہ نہوا ہو تو جبراً اوس معاہدہ کا عدالت سے نفاذ کراسکتا ہے غرض یہہ ہے کہ بیع مین نفس عقد سے مالک ہوجاتا ہے اور ہبہ مین قبضہ سے مالک ہوتا ہو اور یہہ مسئلہ دوسرا ہے کہ اگر موہوب لہ مالک بھی ہوجاوے لیکن واہب کو اسکے بعد بھی حق رجوع حاصل ہے۔ اگر موہوب لہ مالک نہوتا تو اوس کی بیع کسطرح صحیح ہوتی یا قبل رجوع اگر واہب مر جاتا اسکا استحقاق بمقابلہ ورثا کیون موثر ہوتا؟۔ اگر ہبہ کیسی شے کے عوض مین کیا جاوے عام ہے وہ عوض خواہ موہوب لہ نے دی ہو یا اور شخص اجنبی نے موہوب لہ کی طرف سے دی ہو اوس وقت مین رجوع صحیح نہین ہے۔ اور اگر زبان سے رجوع نہین کیا لیکن تصرف مالکانہ مثل بیع یا رہن کیا وہ رجوع نہین ہوگا۔

**مسئلہ ۲۷۱** - ہبہ کی تین قسم مین - ہبہ بلا عوض - ہبہ بالعوض - ہبہ بشرط العوض - ہبہ بلا عوض اوسکو کہتے ہین

کہ واہب محض تبرع اور احسان کیوجہ سے موہوب لہ کو دیتا ہے اور موہوب لہ کی جانب سے کچھ عوض اوسکو نہ ملے اور ہبہ بالعوض اوسکو کہتے ہین کہ اوّل موہوب لہ نے کچھ احسان اور تبرّع واہب کے اوپر کیا ہو اوس کے صلہ مین یہ بھی احسان کرتا ہو۔ اور ہبہ بشرط العوض وہ ہو کہ واہب ایک شخص کو ہبہ کرتا ہے اور اوس مین یہ شرط کرتا ہے کہ اگر تو فلان چیز مجکو دے تو مین جب ہبہ کرون۔

## تشریح

ہبہ بشرط العوض اور ہبہ بالعوض مین باریک فرق ہے اور وہ یہ ہو کہ ہبہ بشرط العوض مین اُس عوض کا تصور داخل عقد ہوتا ہے پس وہ عوض بمنزلہ ثمن کے شمار کیا جاتا ہے بخلاف ہبہ بالعوض کے کہ وہان اگرچہ عوض باعث ہبہ تو ہوتا ہو لیکن داخل عقد نہین ہے۔ مثلاً زید اگر عمر کو گھوڑا دیتے وقت یہ شرط کرلے کہ اگر تو اپنا فلان مکان مجکو دیدے تو مین تجکو ہبہ کردون تو مکان کا تصور عین وقت ہبہ کے ہوا پس مکان کی قیمت گھوڑا ہوا اور گھوڑے کی قیمت مکان بخلاف اوس صورت کے کہ عمر نے اوّل زید کو مکان دیدیا اور کچھ خیال نتھا کہ زید کچھ دیگا یا نہین اور پھر زید اوس کے احسان کے بدلے اپنا گھوڑا دیتا ہے اس صورت مین ہر ایک کو دوسری کی قیمت نہین کہتے ہین بلکہ دونون جدید احسان شمار کئے جائین گے۔

**مسئلہ ۲۷۲** - ہبہ بلا عوض کا حکم تو وہی ہے جو پیچھے لکھا گیا البتہ ہبہ بالعوض اور بشرط العوض کی حکم مین کچھ فرق ہو۔ ہبہ بشرط العوض۔ درحقیقت بیع ہے اوس مین تمام احکام بیع جاری ہونگے بجز اسکے کہ بنظر بصورت ہبہ اس مین قبضہ ضروری ہے اور مشاع کا ایسا ہبہ نادرست ہو اور ہبہ بالعوض درحقیقت دو ہبہ طرفین سے جدید ہین تمام احکام ہبہ ہی نافذ ہین بجز اس کے کہ عوض کے خیال سے یہ ایک حکم بیع کا ہے کہ معاملہ قطع ہو جاتا ہے اس مین رجوع کا اختیار واہب کو نہین ہے اور شے موہوبہ کُل یا جزو کا مستحق کوئی اور پیدا ہو جاوے تو واپس بقدر عوض واپس لے اور اگر عوض کے جزو کا کوئی مستحق پیدا ہو تو بقدر اوس کے رجوع نہین کر سکتا یا باقی کو واپس کر کے کُل ہبہ سے رجوع کرے یا ہبہ نافذ کرے اور باقی احکام بیع کے نافذ نہین ہین۔

## تشریح

ہبہ بشرط العوض کو جب باستثنائے عدم جواز ہبہ مشاع کے اور سب احکام مین مثل بیع تصور کیا گیا تو اوس مین شفعہ اور خیار عیب

صفحہ ۲۱۵ [illegible]

[illegible]

اور خیار رویہ اور خیار شرط سب احکام بیع کے نافذ ہین اور ہبہ بالعوض کو جب باستثنا قطع ہوتے ۔ معاملے اور سب
احکام مین مثل ہبہ ہی شمار کیا گیا اوس مین شفعہ وغیرہ متعلقہ احکام بیع کے کوئی حکم جاری نہین ہے اور ہبہ بشرط العوض
مین قبضہ ضرور ہونیکا نتیجہ ہے کہ اگر زید نے عمر سے یہہ کہا کہ اگر تو مجکو فلان زمین دیدے تو مین تجکو فلان مکان ہبہ
کرودن یا کردیا اور عمر نے اوسکو قبول کرلیا ہو اور یہہ معاہدہ فریقین مصدقہ حاکم بھی ہوگیا ہو لیکن قبضہ طرفین نے
نہین دیا ہو تو یہہ معاہدہ نظر بصورت ہبہ نا مکمل ہے اگر فریقین اپنے معاہدہ سے پھر جاوین تو عدالت جبرًا اوسکو
پورا نہین کراسکتی ہو بخلاف اس کے اگر یون کہتا کہ فلان زمین مین بیع کرتا ہون اس شرط پر کہ فلان مکان مجکو مل
جاوے اور دوسرا فریق اسکو قبول کرلیتا معاہدہ تمام ہوگیا تھا اگر اس اقرار سے کوئی پھرے عدالت جبرًا اوسکو
نافذ کرسکتی ہے۔

**مسئلہ ۲۷۳** ۔ شے موہوب کا بروقت ہبہ موجود ہونا ضروری ہے اگر معدوم ہو ہبہ ناجائز ہے تلون مین
تیل اور گیہوؤن مین آٹے کا ہبہ اسی وجہ سے ناجائز ہے اگر کوئی آٹا یا تیل دے تو دوسرے عقد سے دیوے جس شے
مین بوجہ شاع ہبہ نادرست ہو وہان قبضہ کرانے سے ہبہ صحیح ہوجاتا ہے اور جہان ہبہ بالکل صحیح نہو وہان قبض سے
بھی درست نہین۔

**مسئلہ ۲۷۴** اگر موہوب لہ کی ملک سے کچھ شے موہوبہ نکل گئی جتنی موجود ہو اوسکا رجوع جائز ہے اگرچہ
رجوع کیوقت شیوع پیدا ہوگیا لیکن وقت قبضہ کے نہین تھا اس سے کچھ ہیچ ہبہ مین نہین ہے۔

**مسئلہ ۲۷۵** ہبہ کا رجوع بتراضی طرفین یا بحکم حاکم ہوتا ہے جبرًا واہب موہوب سے نہین لیسکتا ہے جیسا
کہ شفیع کو بمقابلہ مشتری حق حاصل ہے۔ اور اگر واہب نے ابتک قبضہ نہ دیا ہو تو بلا تراضی و حکم حاکم رجوع کرسکتا ہے۔

**مسئلہ ۲۷۶** ۔ ہبہ مین اگر ایسی شروط لگائی جاوین کہ وہ خود فاسد ہون اون سے ہبہ فاسد نہین ہوتا ہے
وہ شروط بھی لغو شمار کیجاتی ہین بخلاف بیع کے کہ وہان فساد شروط سے معاملہ بیع مین خرابی آتی ہے مثلًا کوئی
یون کہے کہ مین نے تجکو یہہ گھر عمر بھر کو دیا بعد مین میرے ورثا کو پہونچے۔ یا یون کہے کہ فلان مکان تجکو دیتا ہون مگر شرط
یہہ ہے کہ اس مین سے کچھ مجکو واپس دیدینا اور صدقہ کردینا یا اس ہبہ کی عوض دیدینا۔ یہہ سب شرط فاسد اور لغو ہین

**مسئلہ ۲۷۷** ۔ صدقہ کے احکام مثل ہبہ کے ہین صرف اتنا فرق ہے کہ صدقہ مین رجوع جائز نہین ہے اور [illegible]

## تشریح

صدقہ اور ہبہ مین یہہ فرق ہے کہ صدقہ مین مقصود ثواب آخرت ہوتا ہے اور ہبہ مین تبرع اور احسان ظاہری ہوتا ہے پس جب کسی شخص نے کچھ صدقہ کیا اوسکا ثواب مل گیا گویا یہہ ہبہ بالعوض کے حکم مین ہے اور امیر و غریب دونون کو صدقہ دیسکتے ہین اور ثواب دونون سی حاصل ہوسکتا ہے - البتہ جو صدقات واجب ہین جیسے زکوٰۃ وغیرہ وہ امیر کے دینے سے ادا نہین ہوتے ہین اونکا حق مخصوص فقراہی کا ہے -

# عاریت کا بیان

**مسئلہ ۲۷۸** کسی شے کے نفع کو بلا عوض مالک کردینے کا نام عاریت ہے -

**مسئلہ ۲۷۹** - عاریت مین ان الفاظ کے معنے جاننے ضرور ہین - معیر مستعیر مستعار - مستعار لہ - معیر مانگی دینے والے یعنی مالک شے کو کہتے ہین اور مستعیر مانگی لینے والے کو کہتے ہین اور مستعار اوس شی کو کہتے ہین جو مانگی جاوے اور مستعار لہ وہ شخص جسکو لیئے مانگی جاوے -

## تشریح

کبھی مستعیر اور مستعار لہ ایک شخص ہوتا ہے یعنی جو شخص مانگتا ہے اپنے ہی نفس کے لیئے مانگے پس مستعیر اور مستعار لہ ایک ہی شخص ہوگیا اور معیر کو مستعار منہ بھی کہتے ہین -

**مسئلہ ۲۸۰** - اعارہ صحیح ہوتا ہے اون الفاظ سے جنکے معنے ایسے ہون کہ نفع کے مالک کرنے پر دلالت کرتے ہون ذات کی ملکیت سمجھہ مین نہ آتی ہو کسی زبان کے لفظ ہون

## تشریح

جیسا کوئی یون کہے مین نے مانگی دی تجکو یہہ کتاب یا پڑھنے کو دی یہہ کتاب - یا اونے کو دی تجکو یہہ زمین اور رہنے کو دیا مین نے تجکو یہہ مکان یہہ سب عاریت کے الفاظ ہین اور بعض بعض الفاظ سے بشرط نیت کر لینے کے ہبہ بھی صحیح ہے

**مسئلہ ۲۸۱** - عاریت قابل اجل نہین ہے میعاد مقررہ سی پہلے ہی معیر عاریت سے رجوع کر سکتا ہے -

## تشریح

[illegible] اپنے قول پر مجبور نہین کیا جا سکتا ہے بلکہ اوسکا اختیار ہے

کہ جتنی مدت کے لیئے اوسنے دیا ہوا وس سے پہلے رجوع کرسکتا ہے البتہ جس صورت مین مستعیر کا ضرر شدید ہو تو وہان اوسکی رعایت کے لیئے یہہ کہا جاویگا کہ مستعار کو واپس نہین کیا جاویگا مستعیر زمانہ رجوع سے اوسکا کرایہ دیوے مگر عاریت کا معاملہ رجوع سے ختم ہو جاویگا مثلاً کسی شخص نے اپنی باندی مانگی دی واسطے دودھ پلانے بچہ کے جبتک اوسکو ضرورت دودھ کی ہو اب وہ بچہ البیا ہل گیا کہ اوس کے سوا اور کسی کا دودھ نہین پیتا ہے تو مالک کو عاریت سے رجوع کا اختیار ہے اگرچہ وعدہ تمام مدت کا کیا تھا لیکن مستعیر کی رعایت کیوجہ سے وہ باندی واپس نہین کرائی جاویگی بلکہ مستعیر باقی مدت کا کرایہ دیوے۔

**مسئلہ ۲۸۲**۔ چیز مستعار اگر مستعیر کے پاس بلا اوسکی زیادتی کے ہلاک ہو جاوے تو اوسپر تاوان نہین لازم آتا اگرچہ معیر نے یہہ شرط کرلی ہو کہ بشرط ضائع ہونیکے تاوان لونگا۔

**مسئلہ ۲۸۳**۔ اگر مستعیر نے عاریتی شے کو رہن کیا یا کرایہ پر کسی کو دیا یا دوسرے شخص کو برتنے کو دیدیا اور وہ شے عاریتی ایسی ہے کہ کثرت استعمال سے خراب ہوتی ہے تو یہہ سب صورتین زیادتی کی شمار کیجاوینگی ایسی حالت مین اگر ہلاک ہو تو مستوجب تاوان کا ہوگا۔

## تشریح

قاعدہ کلیہ یہہ ہے کہ مستعیر کا ایسا فعل کرنا کہ اوسکی منصب سے زیادہ ہو زیادتی شمار کیا جاویگا۔ پھر شرط یہہ ہے کہ اوسی زیادتی مین ہلاکت ہو اگر مستعیر نے کوئی زیادتی کی اور وہ شے بجنسہ ویسی ہی مستعیر کے پاس آگئی اب پھر مستعیر کے یہان بلا زیادتی ہلاک ہوئی تو اب تاوان لازم نہین آتا ہے۔

**مسئلہ ۲۸۴**۔ جو چیز ایسی ہو کہ مختلف لوگون کے استعمال کرنے سے ایک سی رہتی ہے اگر اوسکو مستعیر بلا اجازت معیر مانگی دیدے تو اوسکو جائز ہے۔

**مسئلہ ۲۸۵**۔ عاریت منقولہ اور غیر منقولہ دونون مین جاری ہے۔ بھاگون لوگ سامان شادی مثل دیگ شامیانہ وغیرہ عاریت دینے کے واسطے جاتے ہین بس اگر ایسی چیزون مین بلا زیادتی کچھہ نقصان آجاوے تو وہ تاوان نہین لے سکتے

**مسئلہ ۲۸۶**۔ اگر کسی شخص نے اپنی زمین باغ لگانے کے لیئے مانگی دی ہو اوسکو اختیار ہے جب چاہے واپس لے لے اور مالک درخت یا ملبہ کو کہے کہ اپنے درخت یا ملبہ کھا ڑلے پھر اگر وعدہ سے پہلے رجوع کرتا ہے تو مالک زمین تنا

تاوان دے جو کہ اوکھاڑنے سے درخت اور ملبہ مین نقصان آیا اور عاریت مین کچھ میعاد نہو یا میعاد کے بعد رجوع کرتا ہو۔ تب کچھ تاوان لازم نہین آتا ہے اور اگر درخت اور ملبہ اوکھاڑنے سے زمین کا نقصان ہوتا ہو تو مالک زمین ہی اوس درخت اور ملبہ کو قیمت دیکر اپنی ملک مین رکھے مگر قیمت اکھڑے ہوؤن کی لازم آویگی استادہ کی نہین۔

**مسئلہ ۲۸۷** - اگر کسی شخص نے اپنی زمین واسطے بونے کے مانگی دی تو جبتک کھیتی نہ پکّے خالی نہین کرا سکتا ہے ہان عاریت یوم رجوع سے فسخ ہوجائیگی وہ زمین کرایہ پر ہوجائیگی اور پہلی صورت اور اس مین یہہ فرق ہے کہ درخت یا مکان کسی میعاد معیّن تک نہین ہوتے ہین بخلاف کھیتی کے کہ یہہ ایک میعاد معیّن پر کٹ جاتی ہے اسیواسطے کھیتی مین خواہ کچھ میعاد مقرر کی ہو یا نکی ہو پکنے تک خالی نہین کرا سکتا۔

**مسئلہ ۲۸۸** - جو شے مثلی ہو اونکا بطریق عاریت لینا قرض کا حکم رکھتا ہے کیونکہ بدون اونکی ذات کے ہلاک کیئے اونسے نفع متصوّر نہین پس ایسی چیزین اگر قبل نفع اوٹھانے کے بھی ہلاک ہون تاوان لازم آئیگا۔

## تشریح

مثلاً کسینے اپنے یار دوست سے یا اشرفی یا پیسے یا گیہون یا انڈے مانگ لیئے تو ان سے نفع بجز اسکے متصوّر نہین کہ انکی ذات کو ہلاک کردے اور انکا مثل جب مالک مانگے دیوے پس اب عاریت قرض ہے یہانتک کہ اگر وہ روپیہ خرچ نہین کیا تھا کہ ہلاک ہوگیا اصل مالک کو تاوان دینا آویگا کیونکہ عاریت تو اوسیکو کہتے ہین کہ ایک شے کی نفع کو استعمال مین لاوے اور اصل شے بجنسہٖ موجود رہے اور مثلیات مین یہہ شکل پائی نہین جاتی ہے پس جو وہان عاریت کرتا ہے وہ فی الحقیقت قرض ہے۔

**مسئلہ ۲۸۹** - مانگی ہوئی چیز کو مستعیر وعدہ سے زیادہ مدت تک رکھے ایسی حالت مین اگر ہلاک ہوجاوے تاوان دیگا اور واپسی کی مزدوری مستعیر کے ذمہ ہے۔

**مسئلہ ۲۹۰** - اگر کسی شخص سے کسی نے سواری مانگی اوسنے کہا کہ کل دونگا جب کل آوے مستعیر بلا اجازت لیجائے وہ عاریت صحیح ہے۔

**مسئلہ ۲۹۱** - اگر مستعیر نے اوس چیز مستعار کو مالک کے گھر خود یا کسی معتمد نوکر کے ہاتھ پہونچا دیا مگر دست بدست قبضہ نہین کرایا تو درحقیقت سپردگی عمل مین آچکی ایسی صورت مین ہلاک ہونے سے تاوان لازم نہین آتا۔ کیونکہ عاریتی چیز مین شرط تسلیم ایسکا نام ہے کہ اوسکو گھر پہونچا دے۔ البتہ اگر کوئی بیش قیمت شے مثلاً جواہر کی لڑی ہو اوس مین بالضرور

دست بدست قبضہ ضروری ہے وہان گھر تک پہونچانے سے بری نہیں ہوسکتا ہے اور غصب اور امانت مین مطلقاً دست بدست پہونچانا ضروری ہے۔

**مسئلہ ۲۹۲** بعض لوگ کسی شخص بزرگ یا حاکم یا اور کسی ذی عزت کو جو بالعمد وہان بود و باش رکھنے کے قصد سے نہیں آیا اکثر باغات یا حویلیات یا اراضی بطریق عاریت دیدیتے ہین اور اتفاق سے سو پچاس سال اسی حیثیت سے وہ انتفاع اوٹھاتے رہے تو وہ عاریت ہے اصل مالک جب چاہے رجوع کرسکتا ہے۔

**مسئلہ ۲۹۳** معاملہ عاریت معیر یا مستعیر کے مرنے سے باطل ہو جاتا ہے جیسا کہ اجارہ موجر یا مستاجر کے مرنے سے باطل ہو جاتا ہے۔

**مسئلہ ۲۹۴** زوجہ کا قبضہ بعد مرنے شوہر کے اوسکی کل جائداد پر بمقابلہ دیگر ورثا ایسی حالت مین کہ مہر متروکہ سے بہت تھوڑا ہو عرف کے دیکھنے سے مستعیرانہ معلوم ہوتا ہے مرتہنانہ نہیں اسکا ذکر ۲۹۰ مسئلہ مین ہو چکا ہے۔

## تشریح

یہان رواج یہہ ہے کہ زوجہ کا مین حیات کل جائداد پر نام لکھوا دیتے ہین اور پھر اوسکو مالک نہیں سمجھتے اگر وہ کچھ فروخت کرنا یا رہن کرنا چاہے دیگر ورثا مانع آتے ہین اور اگر قبضہ مرتہنانہ کیا جاوے تو بعض جگہ مہر بہت ہی تھوڑا ہوتا ہے اور متروکہ بہت زیادہ وہان یہہ کسطرح قیاس کیا جا سکتا ہے کہ بمقابلہ اتنی تھوڑی رقم کے یہہ جائداد رہن کیجاوے مثلاً مہر پچیس روپئے ہون اور جائداد دو تین ہزار کی ہو اور حالانکہ ورثا کو معلوم بھی ہوتا ہے کہ ہمارا حصہ اس مین ہے بلکہ تمام ورثا کا مقولہ یہہ ہوتا ہے کہ زوجہ کی زندگی مین ہمکو کچھ تعلق نہیں اس سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ اگر مہر متروکہ کی برابر بھی ہو تب بھی قبضہ مستعیرانہ ہی سمجھا جاوے باوجود اس کے کہ بہت جگہ مہر کا معاف کرنا ثابت بھی ہو تب بھی مین حیات زوجہ کا نام چڑھا دیتے ہین۔ پس اگر زوجہ بیس تیس برس اسی طرح قابض رہے مخالفانہ قبضہ شمار کرنا چاہیئے اور جب زوجہ مرجاوے یہہ معاملہ باطل ہوجانا چاہیئے۔ وارثین زوجہ کو بجز اصل حصہ زوجہ کے اور جائداد پر کسی طرح کا استحقاق نہونا چاہیئے

## وصیت کا بیان

**مسئلہ ۲۹۵** جو معاملے ایسے ہون کہ مرنے کے بعد اونکا اجرا موقوف کیا جاوے وہ سب وصیت مین گو کہ لفظ وصیت

سے تعبیر نکیا ہو اور نیز عام ہے خواہ بیماری مین ایسا معاملہ کیا ہو یا تندرستی مین اور نیز جو معاملے مرض الموت مین بطریق تبرّع کیئے ہون وہ بھی وصیت کے حکم مین ہین اگرچہ اونکا اجرا موت سے پہلے ہی ہو لیا ہو۔ اگر بطور تبرّع نہون وہ پورے نافذ ہونگے۔

## تشریح

جس معاملہ کو اپنی موت کے بعد پر موقوف کرتا ہے وہ پورا نافذ نہین کیونکہ حق ورثا اوس مال مین پیدا ہوگیا علی ہذا القیاس مرض الموت مین بھی پورا نافذ نہین اس لیئے کہ مریض کو مال کی زیادہ محبت نہین رہتی ہے وارثون کا اس مین نقصان ہے اگر کسی نے بحالت تندرستی یہہ معاہدہ کیا کہ میرے مرنیکے بعد میری جائداد فلان شخص کو ملے یہہ وصیت شمار کیجاویگی جو حکم وصیت ہے وہ اس مین جاری ہوگا۔ علی ہذا مرض الموت مین یہہ کہا کہ فلان جائداد مین نے فلان شخص کو دیدی اور مالک کردیا یہہ بھی وصیت ہے اگر تندرستی مین یہہ کہتا معاملہ صحیح تھا اور تمام ہوجاتا اور پہلی صورت مین صحت اور مرض دونون برابر تھے اور مرض الموت کے صرف یہی معنی نہین کہ بیماری مہلک ہو بلکہ وہ بیماری جس مین مریض مرجاوے اگر کسی مریض نے کچھ اقرار کسی بیماری مین کیا پھر اوسی بیماری مین مرگیا آخر معلوم ہوا کہ وہ مرض الموت تھا اور اگر اس مرض سے اچھا ہوجاوے تو وہ اقرار بمنزلہ صحت شمار کیا جاویگا اور جو مرض ایسے ہون کہ ممتد ہون مثل مسلول مفلوج وغیرہ وہ بمنزلہ صحت شمار کیئے جاوینگے خلاصہ یہہ ہے کہ جو مرض ایسے ہین کہ مریض وقتاً فوقتاً اوس سے ضعیف ہوتا ہے اور موت کا خیال نہین رہتا وہ سب بمنزلہ صحت شمار کیجاوینگی اور پھر مرض سے بھی مطلق مرض مراد نہین بلکہ وہ مرض جس مین مریض اپنے حوائج ضروری بازار ہاٹ یا مسجد مین جانے کی پوری پوری نہ ادا کرسکے اگر کسیکو ذرا سا زکام ہوا اور اپنے حوائج پورے پورے ادا کرتا ہے اوسنے کوئی اقرار کیا پھر ایکدن بعد مرگیا اوسکو یہہ نہین سمجھا جاویگا کہ وہ اقرار مرض الموت مین کیا تھا بلکہ یون سمجھا جاویگا کہ موت اتفاقیہ ہوئی یا مرض جدید کوئی ہوا اور پھر مرض الموت مین اقرار کے ساتھ یہہ بھی ضرور ہے کہ حواس مریض درست ہون اگر حواس درست نہین تھے تو وہ اقرار کالعدم ہے

**مسئلہ ۲۹۶** - پھر جب کوئی شخص وصیت کرے وہ معاملہ تمام جب ہوگا جب موصی لہ اوسکو قبول بھی کرلے اور اوسکا قبول یا رد بعد موت معتبر ہوگا۔ حالت حیات موصی کا کچھ اعتبار نہین۔

## تشریح

زید نے عمر کے لیئے وصیت کی عمر نے بحالتِ حیات زید انکار کیا وہ انکار معتبر نہین علی ہذا القیاس بحالت حیات زید قبول کیا اور اوس کے مرنیکے بعد انکار کیا وہ انکار معتبر ہے جو شخص مدعی وصیت ہو جیسا کہ اوسکو یہہ ثابت کرنا ضروری ہے کہ یہہ اقرار

مرض الموت مین تھا ایسا ہی یہہ بھی ضرور ہے کہ موصی لہ نے بعد وفات موصی وصیت کو قبول بھی کیا ہے۔

**مسئلہ ۲۹۷** وصیت مین جو کہ موصی اور موصی لہ اور موصی بہ اور وصی الفاظ آتے ہین اونکی یہہ تعریف ہے - موصی میم کے پیش اور صاد کے زیر سے اوس شخص کو کہتے ہین جو کہ وصیت کرے اور موصی لہ میم کے پیش اور صاد کے زبر سے اوس شخصکو کہتے ہین جس کے لیئے وصیت کیجاوے اور موصی بہ میم کے پیش اور صاد کے زبر سے اوس شئے کو کہتے ہین جو مال وصیت شدہ ہو اور وصی وہ شخص ہے جسکو موصی بعد مرنے اپنے کے مہتمم بناوے کہ اسطور سے اجراے وصیت کردینا

**مسئلہ ۲۹۸** جب تعریف وصیت معلوم ہوچکی اوسکا حکم یہہ ہے کہ دین آگے اجراے وصیت پیچھے ہے اور بمقابلہ ورثا تہائی مال مین بعد ادای دین نافذ ہے اگرچہ موصی نے کل مال کی وصیت کی ہو۔ اگر وصیت تہائی متروکہ سے کم یا برابر ہو تو کل وصیت نافذ ہوگی

## تشریح

چونکہ وصیت کا نفاذ بعد موت ہے لہذا دین سے مرجح نہین سمجھی جاتی اور دین عام ہے خواہ وہ دین دین مین واجب ہے یا زوجہ کا مہر ہو اول جو کچھ دین موصی کے ذمہ ہین اونکو ادا کیا جاوے اوس کے بعد البتہ جو کچھ وصیت کسی کے لیئے کی ہے اوسکو دیکھنا چاہیئے کہ کل متروکہ کی تہائی کی برابر یا کمتر ہے اگر ایسی ہو تو کل مین نافذ کی جاوے اور اگر تہائی مال سے زیادہ ہے تو تہائی سے زیادہ بمقابلہ ورثا نافذ نہین لغو شمار کیجاویگی اور اس مین نیک نیتی موصی کا اعتبار نہین بہت سے شخص اسپر آمادہ ہوتے ہین کہ اپنے جیتے جی مین مالک ہون اور بعد میرے مرنے کے فلان شخصکو ملے تو یہہ اقرار بمقابلہ ورثا تہائی مین نافذ ہے اور دو تہائی اوسکی وارث لیوین گے اگرچہ شخص اپنے وارثون کا دشمن ہو اور نچاہتا ہو کہ اون کو میری جائداد سے کچھ ملے ہزارون جگہ یہہ صورت پیش آتی ہے اپنے داماد یا نواسے کے نام ایسا معاملہ کیا اور پھر بعد مرنے موصی کے وہ ٹوٹ گیا اوس کے ورثا دو تہائی کے مالک ہوئے غرض وصیت تہائی متروکہ مین نافذ ہوگی دو تہائی مال [illegible]

**مسئلہ ۲۹۹** اور یہہ ایک تہائی مین نافذ ہونا واسطے رعایت ورثہ کے ہے اگر باقی ورثا اپنا حق چھوڑ دین تو وصیت کل مین ہی نافذ ہوگی اور یہی وجہ ہے کہ وصیت وارث کے لیئے بھی جائز نہین مگر بعد وارث تسلیم کرلین تب جائز ہے -

## تشریح

یہہ جو حکم ہے کہ وصیت تہائی مین نافذ ہوتی ہے قطعی حکم نہین کہ اس پر زیادہ ہی نہ ہو کچھ نہین بلکہ یہہ حکم برعایت ورثا ہے اگر ورثا اپنا حق چھوڑ دین کل مین سے نافذ ہو جاویگی اسیطرح یہہ مسئلہ کہ وصیت وارث کے لیئے جائز نہین اسکے بھی معنی یہی ہین

کہ برعایت دیگر ورثا یہ مسئلہ ہے اگر اور ورثا راضی ہوجاوین تب وارث کے لیئے بھی جائز ہے البتہ وارث کے لیئے بلا رضامندی دیگر ورثا نہ تہائی مین نافذ ہے نہ کل مین بلکہ جو کچھہ اوسکا حصہ شرعی ہوگا وہی ملیگا اور وارث وہ مراد ہے جو بروقت وفات موصی کے وارث ہو عام ہے وقت وصیت کے وارث ہو یا نہو مثلاً کسی شخص نے بموجودگی اولاد پسری اپنے بھائی کے لیئے وصیت کی اگرچہ اوس وقت مین بھائی وارث نہین ہے اور وصیت اوسکے لیئے صحیح معلوم ہوتی ہے لیکن فرض کرو تمام اولاد پسری موصی کے سامنے مرگئی اور خود جب مرا یہ بھائی ہی چھوڑ گیا لہذا اوس بھائی کو وصیت کی حیثیت سے کچھ نہین ملیگا کہ وقت وفات موصی وہ وارث ہے - اگر زید نے اپنے حقیقی بھائی کے لیئے وصیت کی ہو اور وقت وصیت زید کا وہی وارث بھی ہے لیکن بعد وصیت زید کے پسری اولاد ہوگئی اب وصیت صحیح ہے کہ بروقت وفات زید اوس کا حقیقی بھائی بمقابلہ پسری اولاد وارث نہین ہے - جو لوگ یون چاہتے ہین کہ اپنے بعض وارث کو کچھ حصہ زیادہ ملجاوے اگرچہ یہ عند الشرع منع ہے لیکن یہ جب نافذ ہوگا کہ اپنی زندگی مین بذریعہ بیع یا ہبہ تمام کرگیا ہو ورنہ بعد موت سب وارث بحصہ شرعی وارث ہون گے اِس لکھے ہوے کا کچھ اعتبار نہین ہے -

**مسئلہ ۳۰۰** - اور رضامندی ورثا اِسکے یہ معنی ہین کہ بعد وفات موصی صراحتہً یا کنایتہً کوئی ایسا فعل ورثہ سے پایا جاوے جو دلالت رضامندی پر کرتا ہو اور جو ایسا فعل قبل وفات موصی کے ہو اوسکا کچھ اعتبار نہین -

صفحہ ۲۹۹ عالمگیری جلد ثانی کو دیکھو -

## تشریح

جب وصیت کی حقیقت یہ ہے کہ ایجاب معاملہ موصی کی حیات مین ہو اور قبول معاملہ بعد وفات ہو موصی لہ کا قبول اور رد حیات موصی کا معتبر نہین پس حالت حیات موصی مین وہ معاملہ ناقص ہے بلکہ ایک طرفہ ہے اسیواسطے موصی کو اختیار رجوع کا ہے جب چاہے اپنی زندگی مین رجوع کرے پس ایسی حالت مین رضامندی ورثا کب موثر ہوگی مثلاً فرض کرو زید نے اپنی ایک بیٹے کے نام کچھ حقیت بطور وصیت لکھدی اور دوسرون بیٹون نے اوس وصیت نامہ پر دستخط کردیئے مگر بعد وفات زید وہ نارضامند ہین پس وہ وصیت نامہ باطل ہوگا - ہان البتہ اگر بعد وفات زید اوسکی بیٹے موصی لہ نے کچھ حقیت موصی بہ کی بیع یا ہبہ کی ہو اور بقیہ ورثا نے اوسپر دستخط کردیئے ہون تو وصیت صحیح ہوگئی - اسیطرح شخص اجنبی کا حال ہے کہ اگر زید نے اپنی کل جائداد کا وصیت نامہ ایک شخص کے نام لکھدیا جو کہ وارث نہین ہے اور ورثا نے حیات زید مین تو اوسپر دستخط کردیئے یا زبانی تسلیم کرلیا لیکن بعد وفات زید نارضامند ہین پس وہ وصیت نامہ بمقابلہ دو تہائی ورثہ باطل ہے اِس مین رضامندی ورثا

بعد وفات صراحۃً یا کنایۃً نہیں پائی گئی البتہ اگر بعد وفات زید شخص اجنبی کوئی تصرف اُس جائداد مین مالکانہ کرے اور ورثا اوسکو تسلیم کر لین تو بیشک وصیت کل مین نافذ ہے یہ مسئلہ بہت باریک ہے اسکو خوب یاد رکھنا چاہیئے اور اسیطرح اگر بعض ورثا رضامندی ظاہر کرین تو بقدر حصہ اونکی وصیت تمام ہوگی اور باقی کے اعتبار سے ناتمام ہوگی۔

**مسئلہ ۳۰۱** - وصیت سے اگر موصی رجوع کرنا چاہے خواہ صراحۃً یا کنایۃً درست ہے بشرطیکہ موصی بہ معین ہو اور اگر وصیت کسی حصہ کی کی ہو تو وہان رجوع فرضی قول معتبر ہوگا۔

## تشریح

مثلاً زید نے عمر کے لیئے وصیت کی پھر آپ اوس مین تصرف مالکانہ کیئے جیسا کہ اوسکو کسی کے ہاتھ بیچ دے یا ہبہ کر دے یہ سب ایسے فعل ہین کہ وصیت کو باطل کرتے ہین علی ہذا القیاس زبان سے رجوع کرے جیسا کہ مین اپنی وصیت سے رجوع کرتا ہون یا مین نے جو وصیت عمر کے واسطے کی تھی وہ باطل ہے یا وہ وصیت فلانے کے واسطے کرتا ہون۔ یہ رجوع زبانی ہے اور دلیل اسکی یہی ہے کہ وصیت ایکطرفہ معاملہ ہے ناتمام ہے پس اس مین رجوع صحیح ہے۔ البتہ اگر یون کہے کہ مین نے پہلے وصیت ہی نہین کی یہ جھوٹ اور لغو ہے اِس سے رجوع لازم نہین آتا۔

**مسئلہ ۳۰۲** - یہ جو مسئلہ ہے کہ نفاذ وصیت بقدر تہائی ورثہ سے مقدم ہے اور رضامندی ورثا کو اوس مین دخل نہین یہ جب ہے کہ جب کوئی موصی لہ شخص ہو اور اگر موصی لہ کوئی امر دینی ہو مثل صوم اور صلوٰۃ اور زکوٰۃ وہ ورثہ سے مقدم نہین اگر ورثا چاہین نافذ ہو سکتی ہے ورنہ میت پر عذاب رہیگا کیونکہ حقوق اللہ کی طرف سے کوئی مدعی نہین جو کہ جبراً ورثا سے لیوے۔

**مسئلہ ۳۰۳** - چونکہ وصیت ایک معاملہ ہے لہذا انھین اشخاص سے معتبر ہوگی جو کہ اہل معاملہ ہین پس بچہ اور مجنون اور غلام کی وصیت درست نہین۔

**مسئلہ ۳۰۴** - اگر کسی عورت کے پیٹ مین حمل ہو اوسکے لیئے کوئی وصیت کرے جائز ہے مگر شرط یہ ہے کہ وصیت کے وقت وہ بچہ زندہ ہو۔ اور نیز وصیت کے بعد چھ مہینہ سے کمتر مین پیدا ہوا ہو اگر چھ مہینے سے زیادہ مین پیدا ہوا تو ممکن ہے کہ یہ حمل بعد وصیت کا ہو۔

## تشریح

یہ کسطرح سے دریافت کیا جاوے کہ وہ زندہ ہو یا نہین؟ اسکے یہ معنے ہین کہ جس وقت وصیت کیجاے وہ اتنے زمانہ کا حمل ہو کہ اوس مین جان پڑ گئی ہو اگر مہینہ دو مہینہ کا حمل ہو تو اوس مین جان نہین پڑتی ہے وہ فقط گوشت کا ٹکڑا ہوتا ہے اسکے لیئے وصیت جائز نہین ہے اگر چار مہینہ سے زیادہ کے حمل کو لیئے وصیت کرے وہ جائز ہے مگر شرط یہ ہے کہ وہ زندہ پیدا ہو

چاہیے ایک آن ہی زندہ رہا ہو اگر مردہ ہی پیٹ سے جدا ہوا تو وہ ایسا سمجھا جاویگا کہ اوّل ہی سے مُردہ ہے اوسکو لیے وصیت جائز نہین اور اگر ماں کے پیٹ سے زندہ پیدا ہوا لیکن جسوقت وصیّت کی تھی دو مہینہ کا حمل تھا تب بھی وصیت جائز نہین ہے کیونکہ بالضرور اوسوقت اوس مین جان نہین پڑی تھی اسکی صورت اسطرح سے ہکہ زید نے وصیّت کی کہ میری جائداد کا تہائی حصّہ اوس حمل کو بعد مرنے کے دیا جاوے جو ہندہ کے پیٹ مین ہے اگر ہندہ کے پیٹ سے بچّہ پیدا ہو تو وہ خود اوس مال کو زید کے ورثا سے لیسکتا ہے اگر وہ بچّہ مرجاوے تو یہ مال وصیّتی اوسکا مملوکہ شمار کیا جاوے گا اوس کے ورثا جو کوئی ہون اونکو ملے گا۔

# وقف کا بیان

**مسئلہ ۳۰۵**۔ وقف وہ ہے کہ کوئی شخص کسی چیز کو اپنی ملک سے نکال کر اللہ کو اُسکا مالک کردے اور نفع اوس کا خلق کو ہمیشہ کے لیئے مباح کردے جب یہ معاملہ بجمیع شرائط پورا ہوجاتا ہے تب لازم ہوجاتا ہے اوس سے رجوع جائز نہین ہے اور نہ اوس مین وارثون کو کچھ ملسکتا ہے۔

## تشریح

وقف کیواسطے یہہ ضرور نہین کہ اُسکا نفع فقرا ہی کے لیئے مقرّر کرے بلکہ جائز ہے خواہ فقیرون کو یا امیرونکو یا اپنے عزیزونکو یا اجنبی کیواسطے اُسکا نفع مباح کیا جاوے مگر کسی خاص شخص کے لیئے یا کسی میعاد معیّن کے لیئے وقف نہونا چاہیئے۔

**مسئلہ ۳۰۶**۔ وقف جائداد غیر منقولہ کا صحیح ہے اور اشیاء منقولہ مین بھی جن کا رواج ہو درست ہے جیسے کتاب پھاوڑا وغیرہ۔

**مسئلہ ۳۰۷**۔ معاملۂ وقف صرف لفظ وقف کرنے سے تمام نہین ہوتا ہے جبتک اوسکو اپنی ملک سے نکال کر کسی متولی کے سپرد نکردے یا اگر وقف کوئی مشاعر دین سے ہو تو اوسمین اجراے عبادت کے لیئے مزاحمت اوٹھادے

## تشریح

اگر کسی نے مسجد بنائی تو اوسکی ملک جب زائل ہوگی جس وقت اوس کا راستہ علیحدہ کردیا ہو اور اذن عام نماز پڑھنے کا دیدیا ہو عام ہے خواہ اوس مین کسی نے نماز پڑھی ہو یا نہ پڑھی ہو مگر واقف نے اپنی مزاحمت اوٹھائی اگر کوئی مسجد اپنے گھر مین بناوے اور راستہ اُسکا جدا نکیا ہو وہ وقف شمار نہین کیا جاویگا یا کسی نے کوئی زمین وقف کی اور نہ کسی متولی

کے سپرد کی اور نہ حاکم نے اوسپر حکم موقوف ہونیکا کیا وہ تام نہیں ہے۔

**مسئلہ ۳۰۸** - جائز ہے واقف خود آپ متولّی بھی ہو جاوے مگر جو شروط واقف خلاف شرع ہوں وہ معتبر نہیں اونکی پابندی لازم نہیں باقی شروط کی پابندی لازم ہے۔

**مسئلہ ۳۰۹** - اگر متولّی خیانت کرنے لگے عام ہے خواہ متولّی خود واقف ہی کیوں نہو اوسکو قاضی یا جماعت مسلمین معزول کر سکتے ہیں۔

**مسئلہ ۳۱۰** - اور جو موت پر معاملہ وقف کو متعلق کرے وہ وقف بھی صحیح ہے لیکن اُسکا حکم وصیّت کا سا ہے یعنی تہائی میں بمقابلہ ورثا جاری ہوگا۔

**مسئلہ ۳۱۱** - وقف بھی مثل اور معاملات کے عاقل بالغ - آزاد سے نافذ ہوگا اور نیز تعلیقی معاملہ مشروط نہو سوائے ایک صورت کے کہ جس چیز پر مشروط کرتا ہو وہ شرط اوسوقت موجود رہو۔

## تشریح

کوئی یوں کہے کہ اگر میرا فلاں کام ہو جاوے تو مین یہہ زمین وقف کردوں یہ وقف صحیح نہیں اور اگر یہہ کہے کہ اگر یہہ زمین میری ہو تو مین نے وقف کی اور فی الواقع اوسوقت وہ واقف ہی کی زمین تھی وہ وقف صحیح ہے۔

**مسئلہ ۳۱۲** - جب وقف تمام ہو جاوے پھر اوسکی بیع یا رہن یا ہبہ صحیح نہیں ہے اگر ایسی شروط واقف نے کی بھی ہوں تو نا جائز ہیں۔

**مسئلہ ۳۱۳** - مشاع یعنی ساجھی چیز کا وقف صحیح ہے پس بعد وقف غیر سے تقسیم صحیح ہے عام ہے وہ غیر خواہ محض مالک ہو یا وہ ہی واقف اور امر کے لئے ہو۔

## تشریح

زید نے ایک زمین کا نصف مدرسہ کے لئے وقف کیا اور عمر نے اپنا آدھا مسجد کے لئے وقف کیا یا زید ہی نے صرف اپنا حصّہ وقف کیا اور عمر نے نہیں کیا ان دونوں صورتوں میں تقسیم صحیح ہے کیونکہ وقف کی تقسیم نہیں ہے بلکہ اس تقسیم میں تو تعیین موقوف ہے اور یہہ بھی کچھ ضرور نہیں کہ ہر ایک زمین سے جُدی کیجاوے مثلاً زید کا حصّہ بیت سے مکانات اور اراضی میں تھا اوس نے سب حصّہ وقف کردیا تو یہہ ضرور نہیں کہ وہ حصّہ سب میں سے جدا کیا جاوے اگر یوں ہی تقسیم بعض

صفحہ ۹۹۸ عالمگیری جلد ثانی مصری

صفحہ ۶۰۹ عالمگیری جلد ثانی مصری

بعض مکان سالم اوسکے حصہ مین آجاوین تب بھی تقسیم صحیح ہے البتہ اگر دو حصون مین زیادتی کمی ہو اور واقف کمی والا حصہ لیوے اور نقصان کے دام لے یہ ناجائز ہے کیونکہ یہ وقف کی بیع ہوگئی البتہ اگر غیر واقف ایسا کرے اسکو جائز ہے

**مسئلہ ۳۱۴** - جب ایک شئے موقوف متعین ہوجاوے پھر اوسکی تقسیم مستحقین وقف کے لیئے ناجائز ہے کیونکہ کوئی مستحق اوسکا مالک نہین ہے -

## تشریح

زید نے ایک شئے کو وقف اپنی اولاد کے لیئے کیا فرض کروا وسکے پانچ مستحق ہین سو آپس مین اوس جائداد کے پانچ حصے نہین کرسکتے ہین -

**مسئلہ ۳۱۵** - شئے موقوفہ پر کوئی قرض نہین لے سکتا ہے عام ہے خواہ اپنے منافع مین خرچ کرے یا خاص شئے موقوفہ کے لیئے لیوے -

## تشریح

زید نے ایک جائداد مدرسہ کے لیئے وقف کردی اور عمر کو متولی بنادیا اب عمر متولی خواہ مدرسہ کے لیئے یا اوسی جائداد موقوف کے لیئے کچھ قرض لے وہ جائداد موقوف پر نہین پڑیگا عمر کی ذات سے متعلق ہوگا - مثلاً فرض کرو وہ جائداد وقف کوئی مکان تھا عمر نے کچھ قرض لیا کہ اس مکان مین اور تعمیر کرادون کہ اسکی حیثیت پہلے سے دو چند ہوجاے اور مدرسہ کی آمدنی زیادہ ہوجاے ایسے امور مین جو کچھ قرض عمر کے ذمہ ہوگا گو وہ جائداد موقوف مین لگانے کو لیا ہے لیکن وہ قرض اوس کی جائداد سے متعلق ہوگا ایسے قرض مین اوسکی اصلی جائداد نیلام ہونی چاہیئے شئے وقف سے کچھ واسطہ نہین ہے -

**مسئلہ ۳۱۶** - اگر ایک محلہ والون کی مسجد ہو وہ خود اگر اوسکو توڑ کر عمدہ بنانا چاہین تو اونکو اختیار ہے غیر کو نہین - ہان البتہ اگر محلہ والون نے توڑ دی پھر تعمیر مین اور بھی شریک ہوسکتا ہے -

**مسئلہ ۳۱۷** - اگر کسی مسجد مین تہ خانہ واسطے مصالح مسجد کے بنایا جاوے تو صحیح ہے مگر شرط یہ ہے کہ وہ مملوکہ مسجد ہی ہو اور باقی مسجد کے تہ خانہ کو اپنے لیئے رکھا تو وہ مسجد پوری وقف نہین ہے شرط وقف مسجد یہی ہے کہ کوئی حق کسی آدمی کا اوسکے ساتھ متعلق نہو -

**مسئلہ ۳۱۸** - نیچے یا اوپر مسجد کے کوئی مکان کرایہ کا بنانا درست نہین اگرچہ اوسکی آمدنی مسجد مین آتی ہو -

## تشریح

مسجد سے وہ مُراد ہے جہان ناپاک جا نہین سکتا ہے یعنی فرش مسجد تک اور اگر اوس سے باہر بنایا جاوے کچھ ہرج نہین وہ متعلق مسجد شمار کیے جاوینگے بعض لوگ جہان جگہہ تنگ ہوتی ہے اوپر فرش مسجد اور نیچے دوکان کرایہ کی بناتے ہین یہ درست نہین اگر کہین ایسا کیا جاویگا اوس فرش پر نماز پڑھنی ایسی ہوگی جیسے دوکان کی چھت پر نماز پڑھی۔ اُسکا ثواب مسجد کی نماز کا سا نہوگا۔

**مسئلہ ۳۱۹** - وقف اور آمدنی وقف کا کوئی مالک نہین بلکہ مستحقین اُس کے مصرف ہین اگر کسی وجہ سے برس دو برس مستحقین وقف کو کچھ نہین ملا اُنھون نے اپنا گذارہ کسی طرح کر لیا بالطریق حساب فہمی زمانہ گذشتہ کے کُل نذر و اصلات کے مستحق نہونگے۔

## تشریح

مثلاً فرض کرو زید نے ایک جائداد واسطے کھانا دینے طلبۂ مدرسہ کے وقف کی اتفاق سے طلبۂ مدرسہ نے ایک دو سال کسی اور وجہ سے اپنا گذارہ کر لیا اون ایّام کا استحقاق اونکو نہین ہے کہ پورا پورا حصّہ لیا جاوے۔

**مسئلہ ۳۲۰** - اگر کوئی شے وقف کسی نفع کے لیئے واقف نے معیّن کی تھی اور اب بوجہ خراب ہونے کے وہ قابل اُس نفع کے نہین رہی تو اب بھی اوسکا حکم وقف ہی کا ہے وہ وارثین واقف پر عود نہین کیجاویگی اور نہ اوسکی بیع اور ہبہ درست ہے بجز اسکے کہ اُس کا ملبہ وغیرہ دوسرے وقف مین لگایا جاوے جس مین اوسوقت لگانا قرین مصلحت امام ہو۔

**مسئلہ ۳۲۱** - وقف کی آمدنی اوّل اُسی شے کی مرمّت مین صرف کیجاوے اوس کے بعد جو اوس کے مستحق ہون اُنکو دیجاوے مثلاً مسجد کی دوکان سے جو کچھ آمدنی ہو اوّل مسجد اور دوکان کی مرمت مین خرچ ہو اوس کے بعد جو کچھ بچے وہ مؤذن امام وغیرہ کو دیا جاوے۔

**مسئلہ ۳۲۲** - ایک وقف کی آمدنی دوسرے وقف مین خرچ ہو سکتی ہے لیکن شرط یہ ہے کہ دونون کا ایک واقف اور ایک قسم کے دونون وقف ہون ورنہ نہین۔

## تشریح

فرض کرو زید نے دو مسجدین بنائین اب ایک مسجد کی آمدنی کو دوسری مسجد مین استعمال کرنا جائز ہے اور باقی دونون







مسجدون کے دو شخص ہوئے یا زید نے مسجد اور مدرسہ بنایا ہوتا اور ان دونون کے لیئے دو وقف کرتا تو اوس صورت مین ایک کی آمدنی دوسرے مین خرچ نہین ہوسکتی ہے ۔

**مسئلہ ۳۲۳** - جب وقف کسی ایسے نفع کے لیئے کیا ہو کہ جس کے حاجتمند تمام آدمی ہون تو بلا تصریح وہ تمام آدمیون کو شامل ہے - خواہ امیر ہون یا غریب اور جو وہ نفع ایسا محتاج الیہ عام نہین تو بلا تصریح فقرا کو ملیگا ورنہ جس طرح تصریح کی ہو اوس کی پابندی لازم ہوگی -

## تشریح

مثلاً کسی نے سقاوہ واسطے پانی پینے کے یا قبرستان واسطے مردے دفن کرنے کے بنایا چونکہ یہہ محتاج الیہ عام ہے لہذا تمام امیر و غریب کو بلا تصریح شامل ہے - اور اگر کسی زمین کا غلہ وقف کیا تو جبتک کہ مستحقین کی تصریح نہین کی ہو فقرا ہی کو ملیگا

**مسئلہ ۳۲۴** - اگر کوئی متولی دیانت سے کام کرتا ہو بلا وجہ حاکم کو اختیار نہین ہے کہ اوس سے وقف کو نکالکر دوسرون کو دیدے -

**مسئلہ ۳۲۵** - اگر متولی خیانت کرے یا بلا وجہ مال کو ضائع کرنے لگے تو حاکم یا جماعت مسلمین کو اختیار ہے کہ اوسکو معزول کر کے کسی اور متولی کے سپرد کرین عام ہے خواہ متولی وہی ہو جسنے وقف کیا یا اور کوئی ہو -

**مسئلہ ۳۲۶** - اگر شئے وقف ایسی جائداد ہے کہ قابل آمدنی ہے کوئی شعائر دین سے نہین ہے اگر واقف نے شرط بدل لینے کی کی ہو یا اوس سے عمدہ جائداد کوئی اوسکے بدلے مین دیتا ہو یا کسی غاصب نے اوس جائداد کو غصب کر کے ایسی کردی ہو کہ قابل زراعت نہین ہی ہو یا غاصب کے پاس صحیح و سالم ہو مگر ثبوت واپس لینے کا ہو ان سب صورتون مین اوس کا معاوضہ لینا جائز ہے اگر معاوضہ جائداد ہے تو وہ قائم مقام شئے موقوفہ ہوگی اگر روپیہ دیا ہے تو اوسکی جائداد خرید کر کے بجاے شئے موقوفہ رکھنی چاہیئے -

## تشریح

لفظ شعائر دین سے یہہ فائدہ ہوا کہ اگر کوئی مسجد ہو اوس مین ان صورتون مین سے ایک بھی واقع نہین ہوتی ہے نہ اوسکا استبدال جائز ہے اور نہ اوسکا غصب صحیح ہے اور معاوضہ روپیہ ہونا یہہ صرف غصب کی صورت مین ہوتا ہے -

**مسئلہ ۳۲۷** - اگر مسجد تنگ ہو اور اوسمین اور جگہہ کی ضرورت ہو تو بنانے والے مسجد کو شارع عام سے کچھ

زمین مسجد مین شامل کرنی جائز ہے بشرطیکہ راستہ مین حرج خلائق نہو۔

**مسئلہ ۳۲۸** - ولایت وقف بطریق وراثت منتقل نہین ہوتی ہے بلکہ واقف نے جسطرح ولایت کی تفصیل کی ہو اوسیطرح متولی ہونا چاہیے - اگر واقف نے کچھ تفصیل نہ کی ہو تو خود متولی کو چاہیے کہ اپنی موت کے قریب جسکو چاہے بمنظوری حاکم متولی کردے اور اگر اوس نے بھی نکیا ہو تو حاکم از خود جسکو چاہے متولی بنادے یا جماعت مسلمین جسکو مناسب سمجھین -

## تشریح

آجکل کے زمانہ مین بڑا اندھیر ہو رہا ہے اور تمام اوقاف متولیون کی خیانت سے خرد برد ہوتی چلی جاتی ہین اور وجہ اسکی یہی ہے کہ خلقت یہی سمجھ رہی ہے کہ ولایت وقف بھی مثل اور جائداد مثل وراثت قابل انتقال ہے پس اگر متولی کوئی شخص متقی پرہیزگار متدین مقرر کیا جاتا ہے اوسکی بعد اوسکی اولاد خراب حال فاسق فاجر ہوئی انھون نے اس خیال سے کہ ہمارا حق ہے اوسپر قبضہ کیا اور مسلمان لوگ اپنے جہل سے مانع نہین آتے آخر کو وہ اوس جائداد کو تلف کر دیتی ہین حالانکہ وقف مین موافق قانون انگریزی بھی تمادی نہین ہے کیونکہ قبضہ مخالفانہ اسمین ہو نہین سکتا ہے اسواسطے کہ اس جائداد کا مالک اللہ ہے کوئی شخص نہین کہ جس کے مقابلہ مین قبضہ مخالفانہ کیا جاوے اسواسطے مین سب مسلمانون کی خدمت مین التماس کرتا ہون کہ ہمتین لگاکر جو جو اوقاف موجود ہین اونکو کوشش کرکے متولیان خائن سے نکالکر کسی متدین آدمی کے سپرد کیا کرین اور آیندہ کو جب کوئی متولی فوت ہوا کرے جو متدین آدمی ہو اوسکو سپرد وقف کیا جاوے اور اگر متولی ہی سے خیانت پائی جاوے خود اوسکو بھی معزول کرنے کا اختیار ہے چہ جائیکہ اوس وارث کو معزول کرنا - کوئی مسجد اور خانقاہ ایسی نہین تھی کہ جس مین کوئی زمین وقف نہو مگر اب مسلمانون نے سب ہضم کر لی ہین حالانکہ ابتک کاغذات سرکاری سے بہت سی اراضی کا پتہ ملتا ہے سب مسلمان اس مین سعی کرین اور اجر عظیم پاوین -

**مسئلہ ۳۲۹** - اگر موقوف گھر ہو اور اوسکی سکونت کسی خاص اشخاص کیلئے وقف ہو تو مرمت اوسکی انھین کے ذمہ ہے جو اوس مین رہتے ہین اگر وہ مرمت سے انکار کرین یا اونمین طاقت نہو تو حاکم وہ مکان اون سے لیکر حسب مدت کرایہ کو دیدیوے تاکہ اوسکی آمدنی سے اوسکی مرمت ہو سکے پھر انھین اشخاص کے رہنے کو واپس کر دیوے -

**مسئلہ ۳۳۰** - اگر کسی وقف کا کوئی متولی ہو تو جماعت مسلمین یا حاکم کو بلا وجہ معقول یعنی خیانت ظاہر کے اختیار نہیں ہے کہ معزول کریں

**مسئلہ ۳۳۱** - وقف اسطرح بھی جائز ہے کہ خود واقف ہی متولی رہے اور اپنی حین حیات اوسکی پیداوار آپ کھاوے اور بعد وفات خود اوسکی پیداوار اپنی اولاد کو نسلاً بعد نسل یا کسی حد معین تک لکھدے پھر فقرا یا کسی شاعر دین کے نام کردے۔

## تشریح

شرع شریف مین کوئی ایسا معاہدہ نہین کہ بعد ازالہ ملک منتقل کرنیوالے کے شروط کا اعتبار کیا جاوے بجز صورت وقف کہ اس مین سب شروط واقف کا اعتبار ہے خواہ اونکا وجود حین حیات واقف مین ہو یا بعد وفات واقف ہو الا وہ شروط کہ عین معاملۂ وقف کی خلاف ہون یا شرع نے اونکو ناجائز قرار دیا ہو اور دلیل اس کی یہہ ہے کہ وقف مین اگرچہ ازالۂ ملک واقف ہوجاتا ہے لیکن دوسرا شخص بھی مثل ہبہ کے مالک نہین ہوتا ہے اللہ تعالی کی ملک مین ہتی ہے پس سب شروط قابل اعتبار ہونگی جسطرح واقف دربارۂ تقسیم پیداوار تشریح کریگا اوسی طرح اوس کا نفاذ ہوگا- مولف سب مسلمانون کی خدمت مین التماس کرتا ہے کہ یہہ صورت حفظ جائداد بہت عمدہ ہے جس کو یہہ خیال ہو کہ میرے بعد میرے وارث جائداد کو تلف کردینگے وہ یہہ صورت کرے لیکن اس کا خیال رہے کہ معاملۂ وقف اپنی موت پر معلق نکرے ورنہ پھر وصیت ہوجاویگا ایک تہائی مین نفاذ ہوگا اور اس صورت مین جب تک حیات خود پیداوار کا مالک رہے اپنی زندگی کرنے سے کون مانع ہے اور وقف کی آمدنی یہہ کچھہ ضرور نہین کہ فقرا کو ہی تقسیم کیجاوے بلکہ امرا کو بھی دینی جائز ہے اگر مسلمان بھائی اپنی زندگی مین یہہ طریقہ اختیار کرین حفظ جائداد اور صدقۂ جاریہ ہوگا اور سرکار انگریزی مین بھی یہہ قاعدہ مسلمہ ہے بلکہ دفتر رجسٹری مین مثل وصیت کے اسکی بھی جلد ہی کتاب ہے مولف امید کرتا ہے کہ جو صاحب اس معاہدۂ خاص سے انتفاع اٹھائین اس گنہگار کو بھی دعا سے خیر سے یاد رکھین-

## مسائل متفرقہ

**مسئلہ ۳۳۲** - ہندوستان مین جو رواج منگنی کا نکاح مین ہے یہ معاہدۂ نکاح نہین ہے بلکہ وعدۂ معاہدہ ہے اگر بعد کو کوئی امر شرعی ایسا داعی ہو کہ رشتہ چھوڑانیکا باعث ہے تو بہتر ہے کہ فسخ کردے مثلاً لڑکا فاسق فاجر ہو یا اور کوئی سبب ہو مگر بلا سبب معقول اگر فسخ کرے تو وہ فسخ صحیح تو ہے لیکن مجرم عدم ایفا سے وعدہ کا ہوگا-

**مسئلہ ۳۳۳** - بعد چھوڑانے رشتہ کے جو اشیا از قسم خوردنی مثل مٹھائی وغیرہ یا از قسم لباس بیٹا بیٹی کے ماں باپ نے ایکدوسرے کو بھیجی ہون اون کے واپس لینے کے مجاز نہین ہین اور جو زیور وغیرہ کی قسم سے ہون وہ واپس لیوین۔

صفحہ ۹۶۹ جلد ثانی عالمگیری [illegible]

## تشریح

قاعدہ کلیہ یہہ ہے کہ جو اشیا ایسی ہین کہ واسطے تقسیم برادری یا ایسی طرح استعمال کیئے جانے کے بنی ہوئی ہون کہ وہ تلف ہوجاوین اون کا اعادہ نہین چاہیئے اور جو اسطرح سے نہین ہیں وہ واپس لیوین -

**مسئلہ ۳۲۴** شفعہ کے دعوے مین جو منافع کہ مشتری نے اوس جائداد سے وجود دعویٰ شفعہ و نالش کے حاصل کیا ہو وہ ثمن مین مجرا نہوگا اور شفیع کو اوسکی نالش کرنیکا مجاز ہے -

## تشریح

مثلاً فرض کرو کہ ایک شخص نے ایک مکان خریدا اور ایک سال کے بعد شفیع نے دعویٰ کیا یا زمین خریدی اور سال بھر کے بعد شفیع نے دعویٰ کیا تو سال بھر کا کرایہ مکان یا پیداوار زمین زر ثمن سے مجرا نہوگا - فقط

## تمت

کتبہ محمد محسن عفی عنہ

## خاتمتہ الطبع

الحمد للہ والمنتہ کہ کتاب لاجواب مسمّی بہ مسائل شرعیہ تصنیف مولوی محمد منفعت علی صاحب مدرس مدرسہ عربی دیوبند جو واسطے وکلا اور امیدواران امتحان وکالت کے نہایت مفید ہے مطبع ہاشمی میرٹھ مین باہتمام محمد ہاشم علی مالک مطبع کے ۸ دسمبر سنہ ۱۸۸۶ء عیسوی مطابق یازدہم ربیع الاول ۱۳۰۴ھ کو طبع ہوئی



# فہرست مضامین مسائل شریعت

# اعلان

طالبانِ مسائلِ دین و شائقانِ تشریحاتِ شرعِ متین کو مژدہ ہو کہ یہ

رسالہ پکّے پکّے مسائل روا جیہ مفتی بہا سے نہایت کوشش کے ساتھ لکھا گیا

اور اس کے فوائد و نتائج نہایت بکار آمد اور مفید عام ہین اس کی فہرست ملاحظہ

کر کے مطالعہ کرین فائدہ معتدبہٖ حاصل ہوگا اس سے پہلے جلد اوّل مسمّٰی بہ

فرائض اردو مولف نے چھپوائی تھی اوسنے نہایت فائدہ بخشا اور ہاتھون

ہاتھ فروخت ہوگئی اب دوبارہ چھپوانے کی ضرورت ہے لہٰذا یہ دوسرا

جزو حسب خواہش شائقین چھپا پا گیا ۔ اسلیئے سب اہل مطابع کی خدمت

مین التماس ہے کہ اس کا حق تصنیف محفوظ ہے کوئی صاحب قصد طبع

نفرمائین ورنہ نقصان اوٹھائینگے ۔ اور مولف کے پاس ایک پرچہ کی جنتری

دوامی عیسوی عجیب و غریب ہے اوسکی قیمت ۲ ہے اور اگر کسی صاحب کو جلد اوّل

یعنی رسالہ فرائض اردو کا شوق ہو تو درخواست کریں وہ بھی عنقریب مطبع ہونے

والی ہے اوسکی قیمت ۸ ہے

الـمشتـہر

محمد منفعت علی مدرس عربی مدرسہ عربیہ دیوبند ضلع سہارنپور

کتبہ محمد حسین عفی عنہ